يَفْضَحْنَ كُلَّ قَصِيْدَةٍ. قَالَ الْحَارِثُ بْنُ هَمَّامٍ فَلَمَّا رَأَيْنَا الشِّبْلَ يُشْبِهُ الْأَسَدَ أَرْحَلْنَا الْوَالِدَ وَزَوَّدْنَا الْوَلَدَ فَقَابَلَا الصُّنْعَ بِشُكْرٍ نَشَرَا أَرْدِيَتَهُ وَأَدَّيَا بِهِ دِيَتَهُ وَلَمَّا عَزَمَا عَلَى الْإِنْطِلَاقِ وَعَقَدَ لِلرِّحْلَةِ حُبُكَ النِّطَاقِ قُلْتُ لِلشَّيْخِ هَلْ ضَاهَتْ عِدَتُنَا عِدَةَ عُرْقُوْبٍ أَوْ هَلْ بَقِيَتْ حَاجَةٌ فِي نَفْسِ يَعْقُوْبَ فَقَالَ حَاشَ لِلّٰهِ وَكَلَّا بَلْ جَلَّ مَعْرُوْفُكُمْ وَجَلَّى فَقُلْتُ لَهُ فَدِنَّا لِمَا دِنَّاكَ وَأَفِدْنَا لِمَا أَفَدْنَاكَ أَيْنَ الدُّوَيْرَةُ فَقَدْ مَلَكَتْنَا فِيْكَ الْحَيْرَةُ فَتَنَفَّسَ تَنَفُّسَ مَنِ ادَّكَرَ أَوْطَانَهُ وَأَنْشَدَ وَالشَّهِيْقُ يُلَعْثِمُ لِسَانَهُ ؎ سُرُوْجُ دَارِيْ وَلٰكِنْ: كَيْفَ السَّبِيْلُ إِلَيْهَا ؛ وَقَدْ أَنَاخَ الْأَعَادِيْ : بِهَا وَأَخْنَوْا عَلَيْهَا : فَوَالَّتِيْ سِرْتُ أَبْغِيْ

المنطقۃ یعنی کمربند والمراد من عقد حبک النطاق تہیئۃ للذہاب والارتحال

يَفْضَحْنَ رسوا کرتے ہیں. فَضَحَ يَفْضَحُ فُضُوْحًا معنے رسوا کرنا باب فتح قَصِيْدَةٌ چند اشعار کا مجموعہ جو سولہ سے کم نہوں. شِبْلٌ شیر کا بچہ أَرْحَلْنَا الْوَالِدَ اے أَعْطَيْنَاهُ رَاحِلَةً و مرکوبا وَزَوَّدْنَا الْوَلَدَ اے أَعْطَيْنَاهُ زَادًا الصُّنْعَ اے الفعل الجميل قَابَلَا الصُّنْعَ بِشُكْرٍ یعنے باپ اور بیٹے نے احسان کا مقابلہ شکر سے کیا. نَشَرَا أَرْدِيَتَهُ شکر کی چادریں پھیلا دیں یعنے اتنا شکر ادا کیا جسکی شہرت پھیل گئی. أَرْدِيَةٌ جمع رِدَاءٌ کی معنے چادر. صُنْعٌ کے معنے بھلائی اور احسان اور بکسر صاد معنے کباب کی سیخ جسکی جمع أَصْنَاعٌ آتی ہے. اور صُنْعٌ کے معنے کاریگری. أَدَّيَا بِهِ اے بذلک الشکر دِيَتَهُ اے دیۃ الاحسان جمعہ دِيَاتٌ وَدَى يَدِيْ وَدْيًا کے معنے بہ جانا. اسی لئے وَادِي اُس نشیبی جگہ کو کہتے ہیں جہاں سے پانی کا سیلان ہوتا ہے. وَيُقَالُ وَدَاهُ وَدْيًا وَدِيَةً اے أَعْطَاهُ دِيَةً باب ضرب عَزَمَا اے أَرَادَا. إِرَادَةٌ مُصَمَّمَةٌ باب ضرب عَلَى الْإِنْطِلَاقِ اے الذہاب عَقَدَ يَعْقِدُ کے معنی گرہ لگانا اور باندھنا. رِحْلَةٌ کے معنے کوچ کرنا اور چلا جانا. حُبُكٌ جمع حُبْكَةٌ وہی الخيط الذى يشد به الإزار نطاق کمر بند. يقال عَقَدَ فُلَانٌ حُبُكَ النِّطَاقِ اے تَهَيَّأَ لِلذَّهَابِ وَالْإِرْتِحَالِ و تجرد للامر. ضَاهَتْ مُضَاهَاتٌ مصدر سے معنے مشابہ ہونا. عِدَتُنَا اے وَعْدُنَا. عِدَةَ عُرْقُوْبٍ وَعْدُ عُرْقُوْبٍ. وہو رجل يضرب به المثل فى خلف الوعد یعنے أَصْدَقُ وَعْدُنَا أم کذب کوعد عرقوب. حَاشَ لِلّٰهِ پاکی ہے اللہ کیلئے یہ کسی طرح آتا ہے حَاشَاهُ حَاشَ اللّٰهِ حَاشَ لِلّٰهِ وَحَاشَا لِلّٰهِ. كَلَّا حرف ردع ہے معنے ہرگز نہیں جَلَّ مَعْرُوْفُكُمْ اے عَظُمَ عَطَاؤُكُمْ جَلَّى اے کشف الہم وَأَذْهَبَهُ والمراد سبق معروفکم کل معروف وَالْمُجَلِّيْ من الخيل ہو السابق والذى بعدہ ہو المصلى والذى يكون بعد المصلى يقال له المسلى فَدِنَّا فاء فصیحہ ہے برائے شرط محذوف کے ای إذا قلت فَدِنَّا. دَانَ يَدِيْنُ دَيْنًا اضداد میں سے ہے معنے قرض لینا اور قرض دینا. اور عزت والا ہونا اور ذلت والا ہونا اور کسی کام کا عادی ہونا خواہ اچھا کام ہو یا برا. اور اطاعۃ کرنا اور معصیۃ کرنا اور معاملہ کرنا یہاں بمعنے معاملہ کرنیکے ہے. فَدِنَّا اے جَازِنَا وَعَامِلْنَا كَمَا دِنَّاكَ كَمَا صَنَعْنَا مَعَكَ مِنْ مَعْرُوْفِنَا. أَفِدْنَا ہم کو فائدہ پہنچا دے کما أَفَدْنَاكَ جیسے ہمنے تجھے فائدہ پہنچایا. أَيْنَ الدُّوَيْرَةُ جملہ مستانفہ ہے اور أَيْنَ استفہامیہ ہے الدُّوَيْرَةُ دَارٌ کی تصغیر ہے معنے جھونپڑا. مَلَكَتْنَا اے غَلَبَتْنَا. الْحَيْرَةُ فاعل ہے مَلَكَتْنَا کا تَنَفَّسَ کے معنے سانس لینا مَنِ ادَّكَرَ أَوْطَانَهُ اُس شخص کی طرح جو وطن کو یاد کرے. الشَّهِيْقُ چیخ کر رونا باب فتح و سمع و ضرب تَلَعْثَمَ يَتَلَعْثَمُ التَّلَعْثُمُ سیاعی مجرد ہے معنی کسی چیز کو سختی کیساتھ روکنا. سُرُوْجُ مبتدا ہے. دَارِيْ مرکب اضافی خبر ہے السَّبِيْلُ راستہ أَنَاخَ مصدر إِنَاخَةٌ سے معنے اونٹ بٹھانا اور إِنَاخَةٌ اہل کنایہ ہے ڈیرہ ڈالنے سے أَخْنَوْا عَلَيْهَا اے أَفْسَدُوْهَا وَأَهْلَكُوْهَا مجرد میں ضرب سے معنے قطع کرنا اور نصر سے ہلاک کرنا اور فحش بکنا اور غدر کرنا يقال أَخْنَى عَلَيْهِ الدَّهْرُ اور فضول وفحش بکنا وَخَنَا يَخْنُوْ اے أَفْحَشَ فِي الْكَلَامِ باب نصر ونصر. فَوَالَّتِيْ واو اسمیں قسمیہ ہے اور جس پر قسم کھائی ہے وہ کعبہ ہے فَإِنَّ الذَّنْبَ يَحُطُّ

حَطَّ الذُّنُوبِ لَدَيْهَا ۞ مَا رَاقَ طَرْفِي شَيْءٌ ۞ مُذْ غِبْتَ عَنْ طَرْفِهَا ۞ ثُمَّ اغْرَوْرَقَتْ عَيْنَاهُ بِالدُّمُوعِ وَآذَنَتْ مَدَامِعُهُ بِالْهُمُوعِ فَكَرِهَ أَنْ يَسْتَوْكِفَهَا وَلَمْ يَمْلِكْ أَنْ يَكْفِكِفَهَا فَقَطَعَ إِنْشَادَهُ الْمُسْتَحْلَى وَأَوْجَزَ فِي الْوَدَاعِ وَوَلَّى

## ◎ اَلْمَقَامَةُ الْخَامِسَةَ عَشَرَةَ الْفَرْضِيَّةُ ◎

اَخْبَرَ الْحَارِثُ بْنُ هَمَّامٍ قَالَ اَرِقْتُ ذَاتَ لَيْلَةٍ حَالِكَةِ الْجِلْبَابِ هَامِيَةِ الرَّبَابِ وَلَا اَرَقَ صَبٍّ طُرِدَ عَنِ الْبَابِ وَمُنِيَ بِصَدِّ الْاَحْبَابِ فَلَمْ تَزَلِ الْاَفْكَارُ يَهِجْنَ هَمِّي وَيُجِلْنَ فِي الْوَسَاوِسِ وَهْمِي حَتَّى تَمَنَّيْتُ لِمَضَضِ

---

حطّ کے معنے گرنا اور گرا دینا۔ راقَ بمعنے اعجبَ طرفی مرکب اضافی مفعول بہ ہے راقَ کے لئے۔ شیءٌ فاعل ہے راقَ کا کہنا ہے کہ میری آنکھ کو کسی چیز نے خوش نہیں کیا۔ غِبْتَ غاب یغیب غیبًا وغیبۃً ضرب سے معنے غائب ہونا۔ عَنْ طرفہا اے عَنْ طرفِ الشّروج اِغرورقتْ اِغریراقٌ مصدر سے معنے آنسو ڈبڈبا جانا یعنے آنکھیں آنسوؤں سے بھر جانا۔ ماخوذٌ من الغرق وہو الرسوب فی الماء یقال غرِق غرقًا باب سمع آذنتْ مصدر ایذانٌ سے معنے اطلاع دینا مدامعُ مدمعۃ کی جمع ہے معنے آنسو مصدر میمی بمعنے اسم فاعل یعنے بہنے والے آنسو ہموع سخت بہنا باب نصر و فتح۔ یستوکفہا اے یستقطرہا ویجریہا۔ استیکافٌ مصدر سے معنے بہت زیادہ بہا دینا وَلَمْ یَمْلِکْ اے ولم یقدر یُکفکِفہا کفکفۃٌ رباعی مجرد سے معنے منع کر دینا اور روک دینا۔ اِنشادُ شعرگوئی المستحلٰی ای المستعذب یعنے شیریں۔ اَوجزَ ایجازٌ مصدر سے معنی مختصر کر دینا۔ وجیز کے معنے مختصر۔ وداعٌ رخصت کرنا۔ ولّی یعنے پیٹھ پھیر کر چلا گیا۔ فرضٌ کے معنے مقرر کرنا۔ اسی سے ہے فرض وہ حصہ جو شرعی طور پر وارثوں کو مقرر کیا ہوا ہوتا ہے۔ اس مقامہ میں چونکہ فرائض کا ایک مسئلہ بیان ہوگا۔ اسلئے اس کا نام فرضیۃ ہے۔ اَرِقتُ اَرِقَ یارقُ ارقًا کے معنے کسی بیماری کی وجہ سے بیدار رہنا سَہَرٌ کے معنے معشوق کے انتظار میں بیدار رہنا تہجّد عبادت کے لئے بیدار رہنا۔ سُہادٌ مطلق نیند کم ہونا۔ جلبابٌ لمبی چادر۔ حالکۃ الجلباب یعنے سیاہ چادر والی یقال حلک حلکًا اے اشتدّ سوادہ باب سمع والمعنے ان اللیلۃ کانت شدیدۃ الظلام۔ ہامیۃ الرّباب اے سائلۃ السّحاب یُرِیدُ اَنَّ اللیلۃ مظلمۃ و ممطرۃ یقال ہمی الماءُ اوالدمعُ ہمیًا وہمیانًا اے سال وجرٰی باب ضرب والرّبابُ ہو السّحاب لانہ یَرُبُّ النّبات اور ربابٌ جمع ہے ربابۃ کے معنے سفید بادل یا مطلق بادل حالکۃ بہت زیادہ سیاہ۔ صَبٌّ کے معنی عاشق۔ لا ارقَ صبٍّ یعنے رقتُ ارقًا لا کارقِ صبٍّ وعاشقٍ بل اشدَّ منہ۔ طُرِدَ اے دُفِعَ علٰی سبیل الاستخفاف باب نصر۔ مُنِیَ اے اُبتلیَ یقال مناہُ بکذا منوًا اے ابتلاہ واختبرہ باب نصر بصدّ الاحباب اے باعراض الاحباب ویقال صدّہٗ صدًّا اے صرفہ ومنعہ باب نصر وصدّ عنہ صدًّا وصدودًا اعرض عنہ باب نصر وضرب قال تعالٰی ویصدّون عنک صدودًا یہجن یا تو ضرب سے ہے پھر اصل میں یَہِیجن ہوگا مثال وادی سے معنی برانگیختہ اور مشتعل ہونا اور یا ہاج یہیج ہیجًا باب اجوف یائی ہے معنی بھڑکا دینا۔ یعنے برانگیختہ کرنا اور برانگیختہ ہو جانا۔ لازم و متعدی دونوں طرح آتا ہے۔ یہاں متعدی ہے وہمی اے غمّی ویُجلن اِجالۃٌ مصدر سے معنے چکر دینا تمنّیتُ میں نے آرزو کی۔ مضض کے معنے جلن والمراد منہ ہہنا الوجع والالم یقال مضّ مضضًا اے المہ ووجع واحترق من الغم باب سمع ومضّہٗ مضًّا اے آلمہ واوجعہ باب نصر۔

تمنیت

مَا عَانَيْتُ أَنْ أَرْزَقَ سَمِيرًا مِنَ الْفُضَلَاءِ لِيُقَصِّرَ طُولَ لَيْلَتِيَ اللَّيْلَاءِ فَمَا انْقَضَتْ مُنْيَتِي
وَلَا أَغْمَضَتْ مُقْلَتِي حَتَّى قَرَعَ الْبَابَ قَارِعٌ لَهُ صَوْتُ خَاشِعٍ فَقُلْتُ فِي نَفْسِي لَعَلَّ
غَرْسَ التَّمَنِّي قَدْ أَثْمَرَ وَلَيْلَ الْحَظِّ قَدْ أَقْمَرَ فَنَهَضْتُ إِلَيْهِ عَجْلَانَ وَقُلْتُ مَنِ الطَّارِقُ
الْآنَ فَقَالَ غَرِيبٌ أَجَنَّهُ اللَّيْلُ وَغَشِيَهُ السَّيْلُ وَيَبْتَغِي الْإِيوَاءَ لَا غَيْرَ وَإِذَا أَسْحَرَ
قَدَّمَ السَّيْرَ قَالَ فَلَمَّا دَلَّ شُعَاعُهُ عَلَى شَمْسِهِ وَنَمَّ عُنْوَانُهُ بِسِرِّ طِرْسِهِ عَلِمْتُ أَنَّ
مُسَامَرَتَهُ غُنْمٌ وَمُسَاهَرَتَهُ نُعْمٌ فَفَتَحْتُ الْبَابَ بِابْتِسَامٍ

یعنی لما سمعت کلامہ علمت انہ رجل فصیح ۱۲

عَانَيْتُ عانی یُعانی مُعاناۃً معنے مشقت کھینچنا اور تکلیف برداشت کرنا۔ وَسَاوِس وہ خیالات جن سے نہ نفع ہو نہ نقصان ہو۔ عَبَث اور وسوسہ دونوں ایک ہیں لیکن عبث ظاہری کام ہے اور وسوسہ باطنی خیال ہے۔ اُرْزَقَ اے اُعْطَی مِنَ اللّٰہِ سَمِیْرًا مُحَادِثًا بِاللَّیْلِ یعنے رات کو کہانی سنانے والا۔ جمعہ سُمَّارٌ و اَسْمَارٌ۔ سَمِیْر کے معنے پھلدار درخت ضَمِیْر کے معنے معیوب جس پر عیب لگایا گیا ہو۔ مِنَ الْفُضَلَاءِ بیان ہے سَمِیر کا اور جمع ہے فاضل کی لِیُقَصِّرَ تشدید کے ساتھ معنے تاکہ کوتاہ کرے اور مجرد میں قَصُرَ یَقْصُرُ معنے کوتاہ ہونا۔ لَیْلَتِیَ اللَّیْلَاءِ سخت اندھیرے والی لمبی رات۔ اِنْقَضَتْ اِنْقِضَاءٌ مصدر سے معنے پورا ہونا۔ مُنْیَتِیْ میری آرزو۔ اَغْمَضْتُ اِغْمَاضٌ مصدر سے شئی بند کردینا آنکھیں۔ یہاں پر مراد سو جانے کی غرض سے آنکھیں بند کرنا ہے۔ اصل میں کنایہ ہے کسی سے چشم پوشی کرنے سے۔ مُقْلَۃٌ کے معنے آنکھ۔ قَرَعَ کے معنے دستک دینا اور کھٹکھٹانا اور اصلی معنی اس کے ضَرْبُ الْیَابِسِ بِالْیَابِسِ ہے۔ قَارِعٌ کھٹکھٹانے والا صفت ہے موصوف محذوف کیلئے۔ وَقِیْلَ الْقَرْعُ ضَرْبُ شَیْءٍ عَلٰی شَیْءٍ وَالْقَارِعَۃُ الْقِیَامَۃُ لَہٗ صَوْتٌ یہ بھی صفت ہے موصوف محذوف کی۔ خَاشِعٌ خُشُوْعٌ سے ہے۔ خشوع وہ عاجزی جو آواز کے ساتھ ہو خضوع وہ عاجزی جو اعضاء کے ساتھ ہو۔ صَوْتٌ خَاشِعٌ اے ساکن و لَیِّنٌ۔ غَرْسٌ کے معنے درخت اور غِرْسٌ کے معنے نیا درخت۔ غَرْسٌ مصدر بھی آتا ہے معنے درخت لگانا۔ جمعہ اَغْرَاسٌ۔ اَلتَّمَنِّیْ کے معنے آرزو کرنا۔ اَثْمَرَ اِثْمَارٌ مصدر سے معنے درخت کا پھل والا ہو جانا۔ حَظٌّ کے معنے اچھا حصہ جمعہ حُظُوْظٌ و اَحَاظٍ۔ اَقْمَرَ کے معنے قمر والا ہونا۔ باب افعال یہاں نسبت کے لئے ہے۔ عَجْلَانُ حال کے موقع میں ہے نَهَضْتُ کی ضمیر سے۔ عَجْلَانُ اے مُسْرِعًا و مُسْتَعْجِلًا یُقَالُ عَجِلَ عَجَلًا اے اَسْرَعَ باب سَمِعَ۔ اَلطَّارِقُ ہُوَ الَّذِیْ یَأْتِیْ لَیْلًا یُقَالُ طَرَقَ الْقَوْمَ طَرْقًا وَ طُرُوْقًا اے اَتَاہُمْ لَیْلًا باب نصر ومنہ الطارق بمعنے النجم لِاخْتِصَاصِ ظُہُوْرِہٖ بِاللَّیْلِ قال تعالٰی وَالسَّمَاءِ وَالطَّارِقِ۔ غَرِیْبٌ اے مُسَافِرٌ یعنے پردیسی۔ جمعہ غُرَبَاءُ۔ اور کوے کو غُرَابٌ اسواسطے کہتے ہیں کہ وہ پردیسی ہوتا ہے۔ اَجَنَّہٗ اِجْنَانٌ مصدر سے معنے چھپا دینا۔ غَشِیَہٗ سے غَشَاوَۃٌ غَشِیَ یَغْشٰی غَشْیًا کے معنے ڈھانپ لینا۔ اَلْغَسِیْل و کے معنے رود اور مصدر بھی ہے بمعنے بہنے کے۔ اَلسَّیْلُ ہُوَ الْمَاءُ الْکَثِیْرُ الْجَارِیْ وَالْجَمْعُ سُیُوْلٌ باب ضرب۔ یَبْتَغِیْ اے یَطْلُبُ اِیْوَاءٌ کسی شخص کو ٹھکانا دینا۔ اوی یُؤْوِیْ اِیْوَاءً سے مجرد میں اوی یَاْوِیْ اُوِیًّا ضرب سے معنے ٹھکانا پکڑنا۔ لَا غَیْرَ اے لَا اَطْلُبُ غَیْرَ ذٰلِکَ۔ اِذَا اَسْحَرَ اے اِذَا دَخَلَ فِیْ وَقْتِ السَّحَرِ مجرد میں سَحَرَ یَسْحَرُ سَحْرًا معنے سویرے اٹھنا۔ باب سمع قَدَّمَ السَّیْرَ اے عَلٰی سَائِرِ اَشْغَالِہٖ یعنے تحرک و کت التحرک عن داری۔ شُعَاعُہٗ اے نُوْرُ شَمْسِہٖ شُعَاعٌ کی جمع اَشِعَّۃٌ و جمع الجمع اَشِعَّاتٌ۔ شَعَاعٌ صفت کا صیغہ ہے اور شُعَاعٌ مصدر ہے بمعنی متفرق ہونے اور پریشان ہونے کے۔ نَمَّ اے دَلَّ وَ اَخْبَرَ عُنْوَانُہٗ عُنْوَانٌ و عِلْیَانٌ و عُنْیَانٌ تینوں لغتیں ہیں۔ معنے کُلُّ مَا اسْتَدْلَلْتَ بِشَیْءٍ لِیُظْہِرَ عَلَیْکَ غَیْرَہٗ طِرْسٌ اصل میں اسکو کہتے ہیں کہ لکھے ہوئے کو مٹا دے اور پھر دوبارہ لکھے لیکن بعد میں مطلقاً لکھنے میں مستعمل ہوا۔ بِسِرِّ طِرْسِہٖ اے بِسِرِّ مَکْتُوْبِہٖ جمعہ اَطْرَاسٌ و طُرُوْسٌ۔ مُسَامَرَۃٌ رات کے وقت آپس میں بات چیت کرنا۔ غُنْمٌ اے غَنِیْمَۃٌ۔ مُسَاہَرَۃٌ وہ عدم النوم لیلًا معہ یقال سَہِرَ یَسْہَرُ اے لَمْ یَنَمْ لَیْلًا۔ نُعْمٌ مثلے نِعْمَۃٌ مُسَامَرَۃٌ اور مُسَاہَرَۃٌ میں تجنیس تحریف ہے اور غُنْمٌ و نُعْمٌ میں مناسبت تام لفظی ہے۔ نُعْمٌ و نِعْمَۃٌ ضد ہیں بُؤْس کی۔ بِابْتِسَامٍ موقع میں حال کے ہے اے مُتَبَسِّمًا یعنے مسکراتا ہوا۔

وَقُلْتُ اُدْخُلُوْهَا بِسَلَامٍ فَدَخَلَ شَخْصٌ قَدْ حَنَى الدَّهْرُ صَعْدَتَهُ وَبَلَّلَ الْقَطْرُ بُرْدَتَهُ فَحَيَّا بِلِسَانٍ عَضْبٍ وَبَيَانٍ عَذْبٍ ثُمَّ شَكَرَ عَلَى تَلْبِيَةِ صَوْتِهِ وَاعْتَذَرَ مِنَ الطُّرُوْقِ فِيْ غَيْرِ وَقْتِهِ فَدَانَيْتُهُ بِالْمِصْبَاحِ الْمُتَّقِدِ وَتَأَمَّلْتُهُ تَأَمُّلَ الْمُنْتَقِدِ فَأَلْفَيْتُهُ شَيْخَنَا أَبَا زَيْدٍ بِلَا رَيْبٍ وَلَا رَجْمِ غَيْبٍ فَأَحْلَلْتُهُ مَحَلَّ مَنْ أَظْفَرَنِيْ بِقُصْوَى الطَّلَبِ وَنَقَلَنِيْ مِنْ وَقْذِ الْكُرَبِ إِلَى رَوْحِ الطَّرَبِ ثُمَّ أَخَذَ يَشْكُو الْأَيْنَ وَأَخَذْتُ فِيْ كَيْفَ وَأَيْنَ فَقَالَ

اُدْخُلُوْهَا بِسَلَامٍ یہاں پر یہ اعتراض ہے کہ بابٌ مذکر ہے تو اسکو مؤنث ضمیر کیوں کر لائی گئی۔ جواب یہ ہے کہ یہ بطور مثال کے ہے اور مثال میں تغیر نہیں حنی یحنو اور حنی یحنی حِنایۃً نصر وضرب سے معنے جھکا دینا اور ٹیڑھا کر دینا اور مائل کر دینا اَلصَّعْدَۃُ القناۃ المستویۃ المستقیمۃ والجمع صِعادٌ وصَعَدَاتٌ وَاُرِیْدَ بِھَا القامۃ المستقیمۃ علی سبیل التشبیہ۔ صَعْدَۃٌ نیزے کا بانس جو کہ زمین سے نکلا ہو اور سیدھا ہو۔ اگر پہلے ٹیڑھا ہو پھر کسی سے سیدھا کیا گیا ہو اسکو مُثَقَّفٌ کہتے ہیں۔ بَلَّلَ الْقَطْرُ بُرْدَتَہٗ اے اصابہ المطر حتی اَبَلَّ ثَوْبَہٗ۔ بَلَّلَ تَبْلِیْلٌ مصدر سے معنے خوب اچھی طرح سے بھگو دینا۔ بَلَّ یَبُلُّ بَلًّا وَبِلَالًا نصر سے بھگونا بغیر مبالغہ کے قَطْرٌ بمعنے بارش کے بھی ہے اور قَطْرَۃٌ کی جمع بھی ہے دوسری جمع قِطَارٌ وقَطَرَاتٌ آتی ہے۔ بُرْدَۃٌ کے معنے یمنی چادر یا مخطط چادر جمعہ بُرَدٌ وَاَبْرَادٌ وَاَبْرُدٌ وَبُرُدٌ حَیَّا تَحِیَّۃً مصدر سے معنے تحفہ دینا۔ اور حَیَّاکَ اللّٰہُ کہنا السلام علیکم کہنا عَضْبٌ ضرب سے معنے کاٹنا اور کرم سے عَضُبَ السیف اذا صار قاطعًا۔ عَضْبٌ کے معنے بے والی اور بے وارث ہو جانا۔ بے مددگار ہونا۔ یہاں مصدر بمعنے اسم فاعل کے ہے یعنے بمعنے قَاطِعٌ ہے۔ بَیَانٌ عَذْبٌ یعنے شیریں بیانی سے عَذَبَ ضرب سے بمعنے منع کرنیکے ویقال عَذَبَ فلان اذا ترک الاکل لشدۃ العطش اور کرم سے عَذُبَ الماء اذا صار عذبًا بمعنے میٹھا ہونیکے اور ن سے بھی آتا ہے یقال عَزَبَ فلانٌ جبکہ اسکی بیوی نہ ہو اور بمعنے غاب اور بَعُدَ اور خَفِیَ کے بھی آتا ہے اور انہی معنوں پر ضرب سے بھی آتا ہے شَکَرَ نصر سے بمعنے شکر کرنیکے اور سمع سے بھر جانا۔ عَلٰی تَلْبِیَۃِ عَلَی التلبیۃ اور اَجْلَبَتْہٗ سے تَلْبِیَۃٌ کے معنے لبیک کہنا۔ مراد یہاں دروازہ کھولنے کی بات ماننا ہے کَلُوْقٌ رات کو آنا۔ دَانَیْتُہٗ اَیْ دَانَیْتُہٗ مُدَانَاۃً کے معنے بہت قریب کر دینا مجرد میں نصر سے متعدی بدو مفعول ہوتا ہے۔ بِالْمِصْبَاحِ میں با زائدہ ہے۔ مِصْبَاحٌ چراغ الْمُتَّقِدُ بھڑکنے والا مجرد میں وَقَدَ یَقِدُ معنے بھڑکنا۔ تَأَمَّلَ غور سے دیکھنا۔ تَأَمُّلَ الْمُنْتَقِدِ مفعول مطلق ہے مُنْتَقِدٌ کے معنے پرکھنے والا۔ اَلْفَیْتُہٗ اے وَجَدْتُہٗ اِلْفَاءٌ مصدر سے معنے پالینا۔ رَجْمُ الْغَیْبِ الکل اور تخمینہ کے طور پر کچھ کہنا۔ اصل میں رَجْمٌ مصدر ہے معنے کنکریاں پھینکنا۔ اور رَجْمُ غَیْبٍ کے معنے کسی غائب چیز پر کنکریاں پھینکنا چاہئے وہ غائب چیز پر لگیں یا نہ لگیں۔ مراد اس سے تخمینہ کے طور پر کچھ کہنا۔ یا گمان کے طور پر کچھ کہنا۔ غیب بمعنے غائب کے ہے رَجَمَ یَرْجُمُ رَجْمًا نصر سے آتا ہے۔ اَحْلَلْتُہٗ اِحْلَالٌ مصدر سے معنے اتارنا اور ٹھہرانا اے اَنْزَلْتُہٗ مَنْزِلَۃَ مَنْ حَصَّلَ مُرَادِیْ۔ مجرد میں حَلَّ یَحُلُّ حُلُوْلًا نصر سے معنے اترنا۔ اَظْفَرَ اِظْفَارٌ مصدر سے معنے کامیاب بنانا۔ یہ متعدی بدو مفعول ہے۔ ماخوذ ہے ظُفْرٌ سے یا اُظْفُوْرٌ بمعنے ناخن کے اور ناخن گھڑو دینے کے اور مراد اس سے کامیاب ہونا ہے۔

یہاں پر یا ضمیر متکلم مفعول اول ہے اور بِقُصْوَی مفعول ثانی ہے با زائد ہے۔ قُصْوَی مؤنث ہے اَقْصٰی کی بمعنے اَبْعَدُ کے یعنے اَعْلٰی کے اَلطَّلَبُ بمعنے مطلوب کے ہے اور دوسری صورت یہ ہے کہ با بمعنے بُعْدٌ کے ہو اے بُعْدُ قُصْوَی الطَّلَبِ نَقَلَنِیْ اے اَخْرَجَنِیْ مِنْ وَقْذِ الْکُرَبِ اے مِنْ شِدَّۃِ الْکُرَبِ وَقْذٌ مصدر ہے بمعنے لاٹھی مارنے کے اور سخت مارنے کے باب ضرب اَلْکُرَبُ کُرْبَۃٌ کی جمع ہے بمعنے تکلیف کے۔ رَوْحٌ کے معنے راحت وآرام طَرَبٌ کے معنے خوش ہونا۔ باب سمع اَخَذَ یَشْکُوْ یعنے شکایت کرنے لگا۔ اَیْنٌ تھکان اور مشقت میں پڑنا۔ کَیْفَ وَاَیْنَ سے کَیْفَ اَنْتَ وَاَیْنَ اَنْتَ۔

اَیْنَ کے اول میں اگر مِنْ ہو تو سوال ہوتا ہے مخرج کا۔ مثلاً مِنْ اَیْنَ جِئْتَ اور اگر نہ ہو تو مدخل کا سوال ہوتا ہے۔ اور اگر اِلٰی ہو۔ تو پھر بھی مدخل کا سوال ہوتا ہے۔

اَبْلَعَنِیْ رِیْقِیْ فَقَدْ اَتْعَبَنِیْ طَرِیْقِیْ فَظَنَنْتُہٗ مُسْتَبْطِنًا لِلسَّغَبِ مُتَکَاسِلًا لِھٰذَا السَّبَبِ

فَاَحْضَرْتُہٗ مَا یَحْضُرُ لِلضَّیْفِ الْمُفَاجِیْ فِی اللَّیْلِ الدَّاجِیْ فَانْقَبَضَ انْقِبَاضَ الْمُحْتَشِمِ

وَاَعْرَضَ اِعْرَاضَ الْبَشِمِ فَسُؤْتُ ظَنًّا بِامْتِنَاعِہٖ وَاَحْفَظَنِیْ حُؤُوْلُ طِبَاعِہٖ حَتّٰی کِدْتُ

اُغْلِظُ لَہٗ فِی الْکَلَامِ وَاَلْسَعُہٗ بِحُمَۃِ الْمَلَامِ فَتَبَیَّنَ مِنْ لَمَحَاتِ نَاظِرِیْ مَا خَامَرَ خَاطِرِیْ

فَقَالَ یَا ضَعِیْفَ الثِّقَۃِ بِاَھْلِ الْمِقَۃِ عَدِّ عَمَّا اَخْطَرْتَہٗ بِبَالِکَ وَاسْتَمِعْ اِلَیَّ لَا اَبَا لَکَ

اَبْلَعَنِیْ اِبْلَاعٌ مصدر سے معنے نگلوا دینا۔ مجرد میں بَلِعَ یَبْلَعُ بَلْعًا کے معنے نگلنا۔ رِیْقٌ تھوک جبتک منہ میں ہو اُسے کہتے ہیں۔ لُعَابٌ وہ تھوک جو منہ سے بہ رہا ہو۔ بُزَاقٌ وہ تھوک جو پھینکا گیا ہو۔ رُضَابٌ وہ تھوک جو چوسا گیا ہو۔ ابلاع ریق کنایہ ہوتا ہے تھوڑی مہلت دینے سے اَتْعَبَنِیْ اِتْعَابٌ مصدر سے معنے تھکا دینا اور مشقت میں ڈالنا۔ طَرِیْقٌ راستہ مُسْتَبْطِنًا اِسْتِبْطَانٌ مصدر سے معنے بہت زیادہ چھپانا۔ سَغَبٌ کے معنے بھوک یقال سَغِبَ سَغَبًا اے جَاعَ مَعَ تَعَبٍ۔ شَغَبٌ کے معنی شور مچانا۔ مُتَکَاسِلًا یقال کَسِلَ کَسَلًا اے تَوَانٰی وَتَثَاقَلَ عَمَّا لَا یَنْبَغِی التَّثَاقُلُ عنہ فَلِذَا صَارَ مَذْمُوْمًا فَھُوَ کَسِلٌ وَکَسْلَانُ وَالجمع کُسَالٰی وَکَسَالٰی باب سمع۔ وَالسَّبَبُ الذَّرِیْعَۃُ اور اصل میں رسّی کو کہتے ہیں۔ تَکَاسُلٌ کے معنے سستی کرنا۔ فَاَحْضَرْتُہٗ من الطعام الْمُفَاجِیْ اچانک آنیوالا۔ مُفَاجَاتٌ مصدر سے معنے اچانک آجانا۔ الدَّاجِیْ یعنے تاریکی والی۔ یقال دَجَی اللَّیْلُ دُجُوًّا ودُجُوًّا اے اَظْلَمَ باب نصر الْمُحْتَشِمِ اِحْتِشَامٌ مصدر ہے اسکے بعد مِنْ بھی آتا ہے اور عَنْ بھی آتا ہے۔ معنی غضبناک ہونا اور شرمندہ ہونا اور منقبض ہونا۔ مجرد میں ضرب سے معنے طلب کرنا اور منقبض ہونا اور تکلیف دینا۔ اور سمع سے بھی آتا ہے معنے غصہ ہوجانا۔ اور غصہ دلانا۔ اور شرمانا پس عبارۃ کے معنی یوں ہوئے کہ وہ رُک گیا غضبناک آدمی کی طرح یا شرمندہ ہونیوالے شخص کی طرح اِنْقِبَاضٌ کے معنے رُک جانا۔ اور تنگدل ہوجانا۔ اَلْبَشِمُ وہ شخص کہ بہت زیادہ کھانے کی وجہ سے اُسے قے آنے لگی ہو۔ بَشِمَ سمع سے اتنا زیادہ کھانا کہ قے آنے لگے۔ سُؤْتُ ظَنًّا میں اُسپر بدگمان ہُوا بِامْتِنَاعِہٖ مصدر مضاف الی الفاعل۔ اِمْتِنَاعٌ کے معنے رُک جانا اَحْفَظَنِیْ اے اَغْضَبَنِیْ۔ مصدر اِحْفَاظٌ ہے اور حَفِیْظَۃٌ سے ماخوذ ہے حَفِیْظَۃٌ کے معنے وہ غصہ جو ایک محفوظ چیز پر دست درازی کی جانے سے ہو۔ اِحْفَاظٌ کے معنے ہوئے غصہ میں ڈالنا۔ حِفَاظٌ کے معنے عزت کو بچانا۔ حُؤُوْلٌ وحُؤُوْلٌ وحُؤُوْلٌ وحِیَالٌ وحِیَالَۃٌ وتحوّلانٌ کے معنے پھر جانا اسی واسطے حَوْلٌ سال کو کہتے ہیں کہ وہ پھرتا رہتا ہے۔ طِبَاعٌ کے معنے طبیعۃ یہ مفرد بھی ہے۔ حُؤُوْلٌ سے مراد یہاں متغیر ہوجانا ہے اُغْلِظُ اِغْلَاظٌ مصدر سے معنے سختی کرنا کلام میں۔ یعنے قریب تھا کہ میں اُسے بُرا بھلا کہتا۔ اور سخت کلامی کرتا۔ اَلْسَعُ اے اُوْجِعُہٗ بِاللَّوْمِ الشَّبِیْہِ بِسُمِّ الْعَقْرَبِ۔ لَسْعٌ کے معنے بچھو کا کاٹنا۔ لَدْغٌ سانپ کا کاٹنا۔ حَزٌّ اونٹ کا کاٹنا۔ حُمَۃٌ کے معنی ڈنگ جمع حُمَاتٌ حُمَۃٌ مقطوع الاواخر میں سے ہے۔ مَلَامٌ لَامَ یَلُوْمُ لَوْمًا سے مصدر میمی ہے معنی ملامت کرنا تَبَیَّنَ اے عَلِمَ وَفَہِمَ لَمَحَاتٌ لَمْحَۃٌ کی جمع ہے معنی دیکھنا۔ نَاظِرِیْ اے عَیْنِیْ۔ نَاظِرٌ کے معنے آنکھ کے ہیں اور بمعنے دیکھنے والے کے مراد اول معنے ہیں خَامَرَ مصدر مُخَامَرَۃٌ سے معنے چھپا لینا۔ خَامَرَ خَاطِرِیْ اے خالط ذہنی وفکری۔ وَاَصْلُ الْخَمْرِ السَّتْرُ یقال خَمَرَہٗ خَمْرًا اے سَتَرَہٗ باب نصر وضرب وبمعنے سَقَاہُ خَمْرًا وخَمِرَ خَمَرًا اَلْاِسْتِتَارُ باب سمع ومنہ الخمار۔ ثِقَۃٌ مصدر ہے بروزن عِدَۃٌ ضرب سے معنے اعتماد اور بھروسہ کرنا یہاں مجازًا بمعنے موثوق بہ کے ہے۔ مِقَۃٌ مصدر ضرب سے بمعنے عشق اور محبت کے۔ عَدِّ کے معنے تجاوز کرے۔ امر حاضر عَدّٰی یُعَدِّیْ تَعْدِیَۃٌ سے معنے تجاوز کرنا۔ عَمَّا اَخْطَرْتَہٗ بِبَالِکَ اس بات سے جو کہ تو دل میں لایا ہے اَخْطَرَ فی البال دل میں کوئی بات گذار لینا۔ یعنے دل میں کوئی بات لانا۔ اور خَطَرَ فِی الْبَالِ دل میں کوئی بات گزرنا۔ لَا اَبَا لَکَ اصل میں یہ بددعا ہے لیکن تعریف اور خوشی کے موقع پر بولا جاتا ہے اِسْتَمِعْ کے بعد اِلٰی بھی آتا ہے اور لام بھی آتا ہے معنے کان لگا کر سننے۔

فَقُلْتُ هَاتِ يَا أَخَا التُّرَّهَاتِ فَقَالَ اعْلَمْ أَنِّي بِتُّ الْبَارِحَةَ حَلِيفَ إِفْلَاسٍ وَنَجِيَّ وَسْوَاسٍ فَلَمَّا قَضَى اللَّيْلُ نَحْبَهُ وَغَوَّرَ الصُّبْحُ شُهْبَهُ غَدَوْتُ وَقْتَ الْإِشْرَاقِ إِلَى بَعْضِ الْأَسْوَاقِ مُتَصَدِّيًا لِصَيْدٍ يَسْنَحُ أَوْ حُرٍّ يَسْمَحُ فَلَحَظْتُ بِهَا تَمْرًا قَدْ حَسَّنَ تَصْفِيفَهُ وَأَحْسَنَ إِلَيْهِ مُصِيفُهُ فَجَمَعَ عَلَى التَّحْقِيقِ صَفَاءَ الرَّحِيقِ وَقُنُوءَ الْعَقِيقِ وَقُبَالَتَهُ لِبَأٌ قَدْ بَرَزَ كَالْإِبْرِيزِ الْأَصْفَرِ وَانْجَلَى فِي اللَّوْنِ الْمُزَعْفَرِ فَهُوَ يَثْنِي عَلَى طَاهِيهِ

الاَسْوَاقِ (حاشیہ)

هَاتِ ہمزہ کو ہا سے بدل دیا ہے اصل میں امر حاضر ہے اٰتِ یُؤْتِیْ اِیْتَاءً باب افعال سے یا اٰتِ یُؤَاتِیْ مُوَاتَاةً باب مفاعلہ سے معنے اسکے لاؤ یا بیان کرو۔ اَخ ملازمت کے لئے بھائی کے معنے پر نہیں ہے تُرَّهَات تُرَّهَة کی جمع ہے معنے سمع سے کذب اور باطل کا عادی ہو جانا۔ اور باطل میں پڑ جانا۔ یقال تَرِهَ تَرَهًا اے وَقَعَ فِي الاَبَاطِيلِ باب سمع اَلْبَارِحَةَ ای اللیلۃ الماضیۃ البارحۃ اور اللیلۃ میں یہ فرق ہے کہ جو رات گذر چکی ہے تو دن کے زوال کے قبل قبل اسکو اللیلۃ کہینگے۔ اور دن کے زوال کے بعد البارحۃ کہیں گے۔ حَلِيفَ اِفْلَاسٍ موقع حال میں ہے ضمیر تُ سے۔ جمعہ حُلَفَاءُ وَ اَحْلَافٌ۔ حَلِيف کے معنے ہم عہد اے قرینُ فقرٍ و مُصَاحِبُ عَدَمٍ وَالحَلِفُ العَهْدُ وَاليَمِينُ وَالْاِفْلَاسُ ضِدُّ الْغِنٰى یعنے مفلس ہونا۔ مجرد اسکا مستعمل نہیں۔ نَجِيّ کے معنے ہمراز۔ واحد اور جمع دونوں کے لئے آتا ہے اَنْجِيَاءُ اس کی جمع آتی ہے۔ وَسْوَاس یعنے وَسْوَسَہ معنے خیالات بیہودہ۔ ای کان الوسوسۃ جلیسًا وملازمًا لی یُؤْذِیْنِیْ مِنَ الجُوْعِ وَالفَقْرِ قَضَى اللَّيْلُ نَحْبَهُ اے مَضٰی وَانْقَضٰی۔ نَحْب کے معنے چیخ کر رونا۔ اور بمعنے حاجت کے اور نذر کرنا اور کھانسی اور موت اور اَجَل یقال قَضٰی فُلَانٌ نَحْبَهُ اے قَضٰی اَجَلَهُ یعنے مات قال تعالٰی فَمِنْهُم مَنْ قَضٰی نَحْبَهُ وَمِنْهُم مَنْ يَنْتَظِرُ۔ غَوَّرَ مصدر تَغْوِيْر سے معنے غائب کر دینا۔ اور نشیبی زمین میں کوچ کرنا ماخوذ ہے غَوْرٌ سے معنے نشیبی زمین۔ شُهُب وَاَشْهُبٌ وَشُهْبَانٌ وَشِهْبَانٌ وَشُهُبٌ یہ شِهَاب کی جمع ہیں معنے وہ ستارے جو ٹوٹتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ غَدَوْتُ اے ذَهَبْتُ فِي الغُدْوَةِ یعنے اَوَّلَ النَّهَارِ وَقْتَ الاِشْرَاقِ اے وقت طلوع الشمس اِشْرَاق کے معنے روشن ہونا۔ قال تعالٰی وَاَشْرَقَتِ الاَرْضُ بِنُوْرِ رَبِّهَا۔ اَسْوَاق سُوْق کی جمع ہے معنے بازار مُتَصَدِّیًا اے قاصدًا و متعرضًا تَصَدِّیْ بنا بر اختلاف تَصَدُّدٌ تھا۔ دوسرے دال کو یا حرف علّت سے بدل دیا گیا۔ معنی کسی چیز کے درپے ہونا۔ یَسْنَحُ اے یظہر اَوْ حُرٍّ حُرٌّ کے معنے شریف جمعہ اَحْرَارٌ بعض نے کہا کہ حرارۃ سے ماخوذ ہے گرمی۔ کنایہ ہوتا ہے غضب سے بعض نے کہا ہے کہ ماخوذ ہے حَرَّةٌ سے معنے پتھریلی زمین۔ یَسْمَحُ سَمَاحَةً مصدر سے معنے جوانمردی کرنا اور سخاوت کرنا۔ لَحَظْتُ اے نَظَرْتُ وَرَاَيْتُ یقال لَحَظَهُ وَلَحَظَ اِلَيْهِ لَحْظًا اے نَظَرَ اِلَيْهِ ماخوذ ہے لحاظ سے معنے وہ گوشہ چشم جہاں آنسو نہیں بہتے۔ بِهَا موقع حال میں ہے ظرف مستقر یا ظرف لغو ہے۔ حَسَّنَ تَحْسِيْن مصدر سے معنے اچھا کر دینا۔ تَصْفِيْف کے معنے صف بندی کرنا۔ اور چن جانا۔ اے وَضَعَهُ فِي الطَّبَقِ صَفًّا صَفًّا۔ اَحْسَنَ اِحْسَان مصدر سے معنی کسی سے اچھا معاملہ اور اچھا سلوک کرنا والمراد اَحْسَنَ زَمَنُ الصَّيْفِ طَبْخَهُ۔ مَصِيْفٌ وَصَيْفٌ دونوں کے معنے ایک ہیں یعنے موسم گرما۔ مُصِيْفُهٗ فاعل ہے اَحْسَنَ کا اور ضمیر بطرف تمر کے راجع ہے۔ جَمَعَ کے معنے متفرق اشیاء کو جمع کرنا عَلَى التَّحْقِيْقِ یہ جملہ معترضہ ہے اے ہٰذَا الحُكْمُ عَلَى التَّحْقِيْقِ۔ صَفَاء کے معنے صاف اور خالص ہونا رَحِيْق کے معنے خالص شراب قُنُوْء کے معنے فتح سے زیادہ سرخ ہونا۔ اَحْمَرُ قَانٍ کے معنے بہت زیادہ سرخ اور قَنِیَ یَقْنٰی کے معنے سمع سے مرجانا۔ رَحِیْق وہ شراب جو تیزی کی وجہ سے حلق کو تکلیف نہ دے اور اسے رُحَاق بھی کہتے ہیں۔ عَقِیْق ایک بیش قیمت قسم کا پتھر ہے۔ جمعہ اَعِقَّةٌ قُبَالَتَهُ اے وُضِعَ بِاِزَاءِ التَّمْرِ لِبَاءٌ ہو اَوَّلُ اللَّبَنِ فِي النِّتَاجِ جسے ہیوسی بھی کہتے ہیں۔ کھیس اور پیلی بھی کہتے ہیں بَرَزَ اے ظہر اِبْرِیْز سونے کے پتر کو بھی کہتے ہیں اور چاندی کے پتر کو بھی کہتے ہیں یہاں اصفر صفۃ لائی گئی ہے اسلئے سونا ہی مراد ہے جمعہ اَبَارِیْزُ آتی ہے۔ اِنْجَلٰی اے ظَهَرَ اللَّوْنُ المُزَعْفَرُ زعفرانی رنگ۔ يَثْنِي اے اللباء يمدح بلسان الحال۔ طَاهِي کے معنے پکانے والا۔ واذا سے باب فتح ونصر اور یائی ہو تو ضرب سے معنے گوشت پکانا۔ یعنے ہیوسی بزبان حال اپنے پکانیوالے کی تعریف کرتی تھی۔

بِلِسَانٍ تَنَاهِيهِ وَيُصَوِّبُ رَأْيَ مُشْتَرِيهِ وَلَوْ نَقَدَ حَبَّةَ الْقَلْبِ فِيهِ فَأَسَرَتْنِي الشَّهْوَةُ بِأَشْطَانِهَا وَأَسْلَمَتْنِي الْعَيْمَةُ إِلَى سُلْطَانِهَا فَبَقِيتُ أَحْيَرَ مِنْ ضَبٍّ وَأَذْهَلَ مِنْ صَبٍّ لَا وُجْدَ يُوصِلُنِي إِلَى نَيْلِ الْمُرَادِ وَلَذَّةِ الْإِزْدِرَادِ وَلَا قَدَمَ يُطَاوِعُنِي عَلَى الذَّهَابِ مَعَ حُرْقَةِ الْإِلْتِهَابِ لٰكِنْ حَدَانِي الْقَرَمُ وَسَوْرَتُهُ وَالسَّغَبُ وَفَوْرَتُهُ عَلَى أَنْ أَنْتَجِعَ كُلَّ أَرْضٍ

بِلِسَانٍ تَنَاهِيهِ اے يُثْنِي عليه نهاية الثناء. يُصَوِّبُ تَصْوِيبٌ مصدر سے معنے کسی کی رائے کو ٹھیک کہنا۔ اور يُصَوِّبُ کی ضمیر اور تناہیہ کی ضمیر اور رطابیہ کی ضمیر سب لباء کی طرف راجع ہیں۔ اے يقول اللباء لمشتريه اصبت فی شرائی۔ اِعْلَمْ اَنَّ الشِّرَاءَ وَالْبَيْعَ يتلازمان يستعمل كل منهما موضع الآخر قال تعالىٰ وشروه بثمن اے باعوه. ومن الناس من يشري نفسه اے يبيع بابہ ضرب۔ وَلَوْ نَقَدَ اے دفع واعطى حَبَّةَ الْقَلْبِ اے سوداء القلب وہ دانہ جو قلب میں ہوتا ہے اور سیاہ ہے اسلئے اسے سَوْدَاءُ الْقَلْبِ کہتے ہیں اور انسان کی حیاۃ کا دار و مدار اسی پر ہوتا ہے۔ فَأَسَرَتْنِي اِسَارَةً مصدر سے معنے قید کر دینا۔ اور مجرد میں بھی ضرب سے اسی معنے پر آتا ہے ومنہ الاَسِير بمعنے قیدی کے جمع اَسْرىٰ وَاُسَارىٰ۔ اَلشَّهْوَةُ بمعنے خواہش کے والجمع شَهَوَاتٌ۔ اَشْطَانٌ شَطَنٌ کی جمع ہے بمعنے رسی کے یقال شطنہ شطناً اے شدہ بالشطن بابہ نصر۔ اَسْلَمَتْنِي یعنے مجھے سونپ دیا۔ اَلْعَيْمَةُ دودھ کی سخت خواہش۔ یقال عام يعيم عيماً وعيمةً كان به عيمة بابہ سمع وضرب سُلْطَانٌ کے معنے غلبہ اور تسلّط ہے۔ مجرد میں سَلَاطَةٌ مصدر سے معنے کسی پر غالب آجانا اور مسلّط ہو جانا بابہ سمع وکرم ضَبٌّ اور صَبٌّ میں تجنیس مصحف ہے۔ بَقِيتُ اَحْيَرَ مِنْ ضَبٍّ یعنے سوسمار سے زیادہ حیران رہ گیا۔ وذٰلك لانه اذا خرج من جحره لا يكاد يهتدي اليه. وبذالك يضرب به المثل فيمن لا يهتدي الى مقصده وجمعه ضِبَابٌ واَضُبٌّ ومَضَبَّةٌ وضُبَّانٌ۔ اس کی حلّت و حرمت میں اختلاف ہے۔ اَذْهَلَ اے اشدّ ذهولاً۔ والذهول هو النسيان بابہ سمع اَلصَّبُّ العاشق لَا وُجْدَ اے مال ولا غنى۔ اِلىٰ نَيْلِ الْمُرَادِ اے حصول المراد یقال نَالَه نَيْلاً اے حصّلَه حُصُولاً بابہ سمع نَيْلٌ کے معنے پانا اَللَّذَّةُ نقیض الالم والجمع لَذَّاتٌ یقال لَذَّ الشیء لَذَاذًا ولَذَاذَةً صار شهيًّا بابہ سمع ولَذَّ الشیء وبالشیء لَذًّا وجدہ لذیذًا بابہ ایضًا سمع۔ اَلْاِزْدِرَادُ کے معنے نگلنا۔ یقال زَرِدَ اللقمةَ زَرْدًا وازدردها اے ابتلعها واسرع بابہ سمع۔ يُطَاوِعُ مُطَاوَعَةً مصدر سے معنے خوشی کے ساتھ تابعداری و فرمانبرداری کرنا اور موافقت کرنا۔ مَعَ حُرْقَةِ الْاِلْتِهَابِ اے اشتعال نار الجوع یقال حَرَقَه بالنار حَرْقًا بابہ نصر والالتهاب والاشتعال ویقال لَهَبَتِ النار لَهَبًا ولَهِيبًا اے اشتعلت بابہ فتح تو اِلْتِهَابٌ، اِشْتِعَالٌ کے معنے ہوئے آگ کا بھڑکنا۔ بہرحال یہاں بھوک کی سخت جلن مراد ہے حَدَانِي اے ساقني یعنے مجھے لے چلا۔ اور اصل میں حَدَا يَحْدُو کے معنے اونٹ کو تیز چلانے کے لئے حُدی پڑھنا ہے۔ اور حُدی ایک خاص قسم کی گیت ہوتی تھی۔ جو شتربان لوگ گایا کرتے تھے اور اس سے اونٹ مزے لے لے کر تیز چلا کرتے تھے۔ بعد میں حدا یحدو اونٹ کو ہانکنے کیلئے استعمال کرنے لگے۔ قَرَمٌ ضرب سے معنے بچے کا کھانا کھانا۔ ہَرْسٌ ضرب سے بوڑھی عورت کا کھانا کھانا۔ اور خَضْمٌ بکری کا کھانا۔ بَلْعٌ شترمرغ کا کھانا۔ تَعْرِيمٌ ہرن کا کھانا۔ لَحْسٌ سمع سے کُتّے کا کھانا۔ جَرْزٌ ٹڈی کا کھانا بعض نے کہا ہے کہ قَرَمٌ گوشت کی خواہش کو کہا جاتا ہے۔ یہاں یہی مراد ہے۔ سَوْرَةٌ حدّة اور تیزی کو کہتے ہیں۔ یقال قَرِمَ الى اللحم قَرَمًا اشتدت شهوته اليه بابہ سمع وَالسَّغَبُ هو الجوع۔ فَوْرَتُهُ اے شدّة غليانه یقال فَارَتِ الْقِدْرُ فَوْرًا وفَوَرَانًا اے غلت یعنے جوش مارنے لگی ہانڈی بابہ نصر قال تعالیٰ وفار التنور یعنے تنور جوش مارنے لگا۔ اَنْتَجِعَ اِنْتِجَاعٌ مصدر سے معنے طلب الماء والكلاء یہاں مراد ہے خوراک کی تلاش میں چلا جانا۔

وأقتنع من الورد ببرض فلم أزل سحابة ذلك النهار أدلي دلوي إلى الأنهار
وهي لا ترجع ببلة ولا تجلب نقع غلة إلى أن ضعفت الشمس للغروب وضعفت
النفس من اللغوب فرحت بكبد حرى وانثنيت أقدم رجلا وأؤخر أخرى
وبينما أنا أسعى وأقعد وأهب وأركد إذ قابلني شيخ يتأوه أهة الثكلان وعينا
تهملان فما شغلني ما أنا فيه من داء الذيب والخوى المذيب عن تعاطي
مداخلته والطمع في مخاتلته فقلت له يا هذا إن لبكائك سرا ووراء

اقتنع اِقتناعٌ مصدر سے معنے زیادہ قناعت کرنا یقال قنع قناعۃً اذا رضی بالیسیر والقلیل ویقال قنع قنوعًا اذا سئل الورد الحظ من الماء
نیز ورد کے معنے پانی کیلئے گھاٹ پر پہنچنا. برض کے معنے تھوڑا سا پانی جمع براض وابراض وبروض. سحابۃ سے مراد
طول ہے. اور سحابۃ ذلک النہار مفعول فیہ ہے اور لم ازل کیلئے خبر نہیں. اُدلی اِدلاءٌ مصدر سے معنے لٹکا دینا دلوٌ ڈول.
نہار جو بمعنے دن کے ہے اسکی جمع انہر ونہر آتی ہے اور نہار جو بمعنے کونج کے بچے کے ہے اسکی جمع انہرۃ ونہر آتی ہے. نہر بمعنے
نہر کے اسکی جمع انہار ونہور وانہر ونہر آتی ہے. وھی کی ضمیر بطرف دلو کے راجع ہے کیونکہ یہ مؤنث سماعی ہے اس صورت میں ترجع فعل
لازم ہوگا مصدر اسکا رجوع ہے. بلۃ کے معنے تری اور بل کے معنی تر کردینا. مراد یہاں محروم ہونا تجلب جلبٌ مصدر سے نفع پہنچانا. نقع کے
اصلی معنے غبار کے ہیں مراد یہاں مقدار ہے. غلۃ کے معنے پیاس یعنی لا تأتی الدلو بما یروی العطش. ضعفت اجوف واوی ہونے کی
صورت میں نصر سے اور یائی ہونے کی صورت میں ضرب وسمع سے بمعنے مائل ہونے کے آتا ہے. غروب کے معنے ڈوبنا لغوب لازم متعدی
دونوں طرح آتا ہے معنے تھک جانا اور تھکا دینا. یہاں مراد اول معنے ہیں. من تعلیلیہ ہے. فرحت راح یروح رواحا کے معنے شام کو
چلنا بکبد حری موقع میں حال کے واقع ہے رحت کی ضمیر سے. حری وحران حرارۃ سے ماخوذ ہیں معنے حرارت والا. مراد پیاسا. انثنیت
انثناء مصدر سے معنے لوٹنا اور پھر جانا. اقدم رجلا واؤخر اخری ایک پاؤں کو آگے کرتا ہوں دوسری کو پیچھے کرتا ہوں. یہ
ایک محاورہ ہے جو تردد اور تحیر کے وقت بولا جاتا ہے کہ یہ کام کروں یا نہ کروں. اسعی سعیٌ سے معنے تیز چلنا. اھب نصر
معنے حرکت کرنا ویقال ھب فلان اذا استیقظ اور ہبوب ہوا چلنے کو بھی کہتے ہیں. ارکد رکودٌ سے معنے ٹھیر جانا. اھب سے مراد تیز چلنا
ہے. قابلنی میرے سامنے آیا. یتأوہ کے معنی آہ آہ کرتا تھا یتوجع مثل توجع الثکلان اھۃ مصدر ہے معنے درد کی وجہ سے آہ کرنا ثکلان
وثاکل وثکول وہ مرد جس کا بچہ مرگیا ہو. اور ثاکلۃ وثکلی وہ عورت جس کا بچہ فوت ہوچکا ہو. تھملان ای تسیلان بالدمع. فما شغلنی
ما نافیہ ہے شغل کے معنے یہاں پر منع ہوجانے چاہئیں. ما انا فیہ یہاں ما موصولہ ہے تو موصول بمع صلہ کے فاعل ہوا شغل کے لئے من داء
الذیب بیان ہے ما کا. داء ذیب کے معنے بھیڑیے کی بیماری. ذیب اصل میں ذئب. جمع ذئاب آتی ہے داء الذیب بھوک کو کہتے ہیں.
داء الاسد جذام کو اور داء الحیۃ وہ بیماری جس سے کھال پھٹے اور داء الکلب وہ بیماری جو کتے کے کاٹنے سے پیدا ہوتی ہے اور داء الثعلب
وہ بیماری جس میں بال گرجاتے ہیں. خوی کے معنے خالی ہونا. باب ضرب اور اس سے مراد بھوک ہے. المذیب کے معنے پگھلانے والا صیغہ
اسم فاعل ہے اذابۃ مصدر ہے. معنے پگھلا دینا. مجرد میں نصر سے پگھلنا. مراد یہاں لاغر کر دینا ہے. عن تعاطی مداخلتہ ای عن تحقیق سرہ
تعاطی باب تفاعل سے بمعنے تناول کے مجرد میں عطا یعطو نصر سے معنے پکڑنا. مداخلۃ کے معنے دخل در معقولات کرنا اور قریب ہو جانا. مخاتلۃ
کے معنے دھوکہ دینا. یقال ختلہ ختلا ای خدعہ باب نصر وضرب. والطمع شھوۃ النفس باب سمع یا ھذا التحیر کے وقت کہا کرتے ہیں. سرا
ان کا اسم ہے. و لبکائک ان کا خبر مقدم ہے.

تَحَرُّقَكَ لَشَرًّا فَأَطْلِعْنِي عَلَى بُرَحَائِكَ وَاتَّخِذْنِي مِنْ نُصَحَائِكَ فَإِنَّكَ سَتَجِدُ مِنِّي طَبًّا آسِيًا أَوْ عَوْنًا مُوَاسِيًا فَقَالَ وَاللّٰهِ مَا تَأَوُّهِي مِنْ عَيْشٍ فَاتَ وَلَا مِنْ دَهْرٍ أَفَاتَ بَلْ لِانْقِرَاضِ الْعِلْمِ وَدُرُوسِهِ وَأُفُولِ أَقْمَارِهِ وَشُمُوسِهِ فَقُلْتُ وَأَيُّ حَادِثَةٍ نَجَمَتْ وَقَضِيَّةٍ اسْتَعْجَمَتْ حَتّٰى هَاجَتْ لَكَ الْأَسَفَ عَلٰى فَقْدِ مَنْ سَلَفَ فَأَبْرَزَ رُقْعَةً مِنْ كُمِّهِ وَأَقْسَمَ بِأَبِيهِ وَأُمِّهِ لَقَدْ أَنْزَلَهَا بِأَعْلَامِ الْمَدَارِسِ فَمَا امْتَازُوا عَنِ الْأَعْلَامِ الدَّوَارِسِ وَاسْتَنْطَقَ لَهَا أَحْبَارَ الْمَحَابِرِ

أَطْلِعْنِي مصدر اطلاعٌ سے معنے خبردار کرنا. ماخوذ یا طَلْعٌ سے ہے بمعنے گلی کے اور یا طِلْعٌ سے ہے بمعنے خبر کے بُرَحَاءٌ کے معنی شدۃ اور تکلیف مصدر ہے باب تفعیل سے نُصَحَاءُ ناصحٌ و نَصِیحٌ کی جمع ہے. نُصْحٌ و نَصِیحَۃٌ مصدر سے معنے خیرخواہی کرنا اور کپڑا سینا مراد معنے اول ہیں. طَبًّا کے معنے حذاقت یعنے ماہر ہونا. باب ضرب و نصر. مِنِّیْ میں مِنْ کلمہ تجرید ہے طَبٌّ و طَبِیْبٌ صفت کے صیغے ہیں یعنے حاذق اور ماہر آسِیْ کے معنے دوا کرنیوالا. ماخوذ ہے اَسِیٌ یا اَسْوٌ سے معنے دوا کرنا علاج کرنا. عَوْنٌ سپاہی اور مددگار. مُوَاسِیْ کے معنے غمخوار مُوَاسَاۃٌ مصدر سے غمخوری کرنا. اَسِیٌ یا اَسیٰ اَسًا سمع سے معنے غمگین ہونا اور غمخوری کرنا. تَاَوُّہِیْ مرکب اضافی مبتدا ہے معنے آہ آہ کرنا. اِفَاتٌ اسے تجاوز و ظلم. اِفْتِیَاتٌ کے معنے نئی بات کرنا. یہاں پر اِفْتَاتَ بِمَعنیٰ اِفْتَاتَ اَلْتِیَا تا باب افتعال سے ہے معنے تجاوز اور ظلم کرنا. اِنْقِرَاضٌ لِلْعِلْمِ اِنْقِطَاعُ الْعِلْمِ. دُرُوْسٌ دَرْسٌ کی جمع بھی ہے اور مصدر بھی آتا ہے دَرْسٌ کے معنے پڑھنا اور دُرُوْسٌ کے معنے مٹ جانا. یہاں یہی معنے مراد ہیں. یقال دَرَسَ الرَّسْمُ دُرُوْسًا اے اِنْمَحیٰ یعنے مٹ گیا. باب نصر. دَرْسٌ کے معنے پڑھنا اور وہ سبق جو پڑھا جاتا ہو یعنے سبق اور طریق مخفی اور دِرْسٌ بمعنے ذنب البعیر اور پرانا کپڑا جمع اَدْرَاسٌ. اُفُوْلٌ مصدر ہے نصر و ضرب و سمع سے معنے غروب ہو جانا. اَقْمَارِہٖ اے اَقْمَارُ الْعِلْمِ اَقْمَارٌ قَمَرٌ کی جمع ہے معنے چاند. شُمُوْسٌ شَمْسٌ کی جمع ہے. اَقْمَارُ عِلْم و شُمُوْس سے مراد اہل علم ہیں بطور استعارۂ مصرحہ کے ہے لیکن اقمار سے غیر متبحر عالم مراد ہیں اور شموس سے متبحر عالم مراد ہیں. اور بعض نے کہا ہے کہ اقمار سے مراد طلبہ ہیں اور شموس سے مراد اساتذہ ہیں (رفاعی) قول کے بعد اور استفہام سے پہلے حرف عطف زائد ہوتا ہے. اَیِّ میں دو قول ہیں ایک یہ کہ اَیِّ اور اسکے مضاف الیہ کے درمیان تذکیر و تانیث کے لحاظ سے مطابقت شرط ہے دوسرا قول یہ کہ شرط نہیں حریری کی عبارت سے عدم اشتراط معلوم ہوتا ہے. نَجَمَتْ بمعنے ظاہر ہونیکے باب نصر و ضرب. قَضِیَّۃٌ اے قِصَّۃٌ. اِسْتَعْجَمَتْ مصدر اِسْتِعْجَامٌ سے معنے زیادہ مبہم ہونا. هَاجَتْ هَاجَ یَهِیْجُ سے معنے بھڑکنا. یعنے برانگیختہ ہونا اور برانگیختہ کردینا. مراد معنے ثانی ہیں. اَسَفٌ سمع سے معنے افسوس کرنا. فَقْدٌ ضرب سے معنے گم کرنا سَلَفَ کے معنے گزرنا باب نصر یقال سَلَفَ سَلَفًا و سُلُوْفًا اے مَضیٰ و سَبَقَ باب نصر قال تعالےٰ اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ اے ماسبق. والسَّلَفُ الْمُتَقَدِّمُ والجمع اَسْلَافٌ اَبْرَزَ اِبْرَازٌ مصدر سے معنے ظاہر کردینا اور نکالنا رُقْعَۃٌ پرچہ. کُمٌّ کے معنے آستین جمعہ اَکْمَامٌ و کِمَمَۃٌ. کِمٌّ کے معنے چھلکا. کُمٌّ مقدر. اَنْزَلَهَا اِنْزَالٌ مصدر معنے اتارنا مراد یہاں پیش کرنا. مجرد میں نُزُوْلٌ ضرب سے معنے اترنا. سمع سے مصدر نَزَلَۃٌ معنے نزلہ زکام والا ہونا اَعْلَامٌ عَلَمٌ کی جمع ہے بمعنے علامت کے اور جھنڈے کے اور وہ نشانات جو راستے میں بنائے جاتے ہیں اور بمعنے پہاڑی کے اور پہاڑ کی چوٹی کے مراد اس سے بہت بڑا عالم ہوتا ہے. مَدَارِسُ مَدْرَسَۃٌ کی جمع ہے. مَا امْتَازُوْا اِمْتِیَازٌ مصدر سے معنے جدا ہونا اور متمیز ہونا یقال مَازَہٗ مِنْہُ مَیْزًا اے فَصَلَہٗ مِنْہُ باب ضرب قال تعالےٰ لِیَمِیْزَ اللّٰہُ الْخَبِیْثَ مِنَ الطَّیِّبِ اَعْلَام عَلَمٌ کی جمع بمعنے علامت کے دَوَارِسُ دَارِسَۃٌ کی جمع بمعنے نا بود ہونے والے اور مٹنے والے کے یعنی اِنَّہُمْ لَمْ یَجِدُوْا فَرْقًا وَ لَافَصْلًا بَیْنَ الْعُلَمَاءِ وَالْجَمَادَاتِ یعنی یا تو بجواب لَیْسَ الْعُلَمَاءُ. اِسْتَنْطَقَ اے سَاَلَ مُتَبَحِّرِیْ وَ سَاَلَهُمْ اَنْ یَّنْطِقُوْا بِجَوَابِہَا. اَحْبَارٌ حِبْرٌ کی جمع ہے معنے بڑا عالم. اَحْبَارُ الْمَحَابِرِ سے مراد علماء مصنفین ہیں. اصل میں حِبْرٌ روشنائی کو اور حِبَرٌ یمنی چادر کو کہتے ہیں. مَحَابِرُ مِحْبَرَۃٌ کی جمع ہے بمعنے دوات کے.

فَخَرِسُوا وَلَا خَرَسَ سُكَّانِ الْمَقَابِرِ فَقُلْتُ أَرِنِيهَا فَلَعَلِّي أُغْنِي فِيهَا فَقَالَ مَا أَبْعَدْتَ فِي الْمَرَامِ وَرُبَّ رَمْيَةٍ مِنْ غَيْرِ رَامٍ ثُمَّ نَاوَلَنِيهَا فَإِذَا الْمَكْتُوبُ فِيهَا ؎ أَيُّهَا الْعَالِمُ الْفَقِيهُ الَّذِي فَاقَ ذَكَاءً فَمَا لَهُ مِنْ شَبِيهِ ؛ أَفْتِنَا فِي قَضِيَّةٍ حَارَ فِيهَا ؛ كُلُّ قَاضٍ وَحَارَ كُلُّ فَقِيهِ ؛ رَجُلٌ مَاتَ عَنْ أَخٍ مُسْلِمٍ حُرٍّ تَقِيٍّ مِنْ أُمِّهِ وَأَبِيهِ ؛ وَلَهُ زَوْجَةٌ لَهَا أَيُّهَا الْحَبْرُ أَخٌ خَالِصٌ بِلَا تَمْوِيهِ ؛ فَحَوَتْ فَرْضَهَا وَحَازَ أَخُوهَا ؛ مَا تَبَقَّى بِالْإِرْثِ دُونَ أَخِيهِ ؛ فَاشْفِنَا بِالْجَوَابِ عَمَّا سَأَلْنَا ؛ فَهُوَ نَصٌّ لَا خُلْفَ يُوجَدُ فِيهِ ؛ فَلَمَّا قَرَأْتُ شِعْرَهَا وَبَحَثْتُ سِرَّهَا قُلْتُ لَهُ عَلَى الْخَبِيرِ بِهَا سَقَطْتَ

---

خَرِسُوا سمع سے معنے گونگا ہونا۔ وَلَا خَرَسَ اے لیس ہذا خرسؔ مثل خرس سُکّان المقابر بل فوقہ۔ مَقَابِر جمع مَقْبَرۃ کی معنے قبرستان۔ سُکّان ساکن کی جمع ہے۔ اَرِنِیْ اَرِ امر حاضر ہے مصدر اِرَاءَۃٌ سے معنے دکھا دینا۔ اُغْنِیْ اِغْنَاءٌ مصدر سے معنے فائدہ پہنچا دینا۔ اور نفع دینا۔ اَبْعَدْتَ اِبْعَادٌ سے معنے دور کر دینا اور دور چلا جانا۔ یہاں یہی معنے ہیں۔ مَرَام یا مصدر ہے بمعنے قصد کے اور یا ظرف ہے یعنے مقصد کے۔ رَمْیَۃٌ کے معنے تیر پھینکنا اور رَامٍ کے معنے تیر پھینکنے والا۔ ومعنے ہذہ العبارۃ انہ قد یصیب الغرض من لیس لہ علم بالرمایۃ فکذا انک لست من العلماء لکن لعلک تعرف ہذہ المسئلۃ وہٰذا المثل قالہ الحکم بن عبد یغوث وکان من ارمیٰ اہل زمانہ۔ اور مِن غیر رَامٍ کا مطلب ہے من غیر حاذق بالرمی۔ نَاوَلَنِیْہَا یعنے وہ رقعہ مجھے دیدیا۔ نَاوَلَ مُنَاوَلَۃً کے معنے دے دینا۔ اِذَا مفاجاتیہ ہے۔ اَلْمَکْتُوْبُ فِیْہَا مبتدا ہے آگے سب اشعار جو ہیں وہ خبر ہیں۔ اَیُّ منادیٰ مفرد معرفہ ہے لہذا مبنی علی الرفع ہے ہَا ضمیر مبہم ہے اَلْعَالِمُ اُس کی صفۃ ہے اَلْفَقِیْہُ من الفقہ ہو التوصل الی علم غائب بعلم شاہد والفقیہ العالم باحکام الشرع والجمع فقہاء یقال فَقِہَ الرجل لقاہۃ اذا صار فقیہا اے فہم باب سمع اَلَّذِیْ فَاقَ اے سبق العلماء۔ فَاقَ یَفُوْقُ فَوْقًا معنے اوپر ہونا اور بلند مرتبہ ہونا۔ ذَکَاءً اے فِطْنَۃً وذکاؤ یعنے سریع الفہم ہو جانا باب سمع حاصلہ ایہا الفقیہ الذی سبق اصحابہ فی الذکاء والفطنۃ والفہم۔ شَبِیْہٌ بمعنے نظیر کے۔ قَضِیَّۃٌ بمعنے مَقْضِیْ بہا یعنے وہ مسئلہ جس کا فیصلہ کر دیا جاوے۔ حَارَ یَحُوْرُ اور حَارَ یَحِیْرُ یعنے اجوف واوی اور یائی دونوں طرح آتا ہے نصر اور ضرب سے بصلہ اِلیٰ کسی چیز کی طرف مائل ہونا اور عن کے صلے کے ساتھ آئے تو معنے کسی چیز سے اعراض کرنا اور پھر جانا حَارَ یَحَارُ سمع سے معنے متحیر ہو جانا مصدر حَیْرَۃٌ ہے۔ رَجُلٌ مَاتَ یہ جملہ بدل ہے قضیۃ سے اس لئے مجرور محلاً ہے۔ مَاتَ کے بعد عن وارثوں پر داخل ہوتا ہے۔ اَخٍ کے صفات لائے گئے ہیں تاکہ معلوم ہو جائے کہ موانع ارث نہیں پائے جاتے۔ حِبْر کے اصل معنے منقش چادر اور مراد عالم کیونکہ مختلف مضامین بیان کرتا ہے۔ تَمْوِیْہٌ کے معنے ملمع سازی کرنا۔ یعنے جھوٹی بات کو سچائی کا رنگ دے کر بیان کرنا مطلب یہ ہے کہ اُخُوَّۃٌ سے مراد اخوۃ اسلام اور اخوت رضاع نہیں کہ جس سے وہ مورث نہ بنے۔ حَوَتْ فَرْضَہَا اے جمعت واخذت الزوجۃ حقہا وحظہا۔ حَوٰی اے جمع۔ حَوٰی یَحْوِیْ حَوَایَۃً باب ضرب معنے جمع کرنا اسی سے حَوَایَا بمعنے امعاء کے اور حَازَ یَحُوْزُ حَوْزًا وحِیَازَۃً نصر سے اس کے معنے بھی جمع کرنا۔ فَرْضٌ کے اصل معنے قطع کرنا مراد اس سے مفروض ہے یعنے حصہ مقطوعہ اور مقررہ۔ تَبَقّٰی باب تفعل سے معنے باقی رہنا بِالْاِرْثِ بحازَ سے متعلق ہے یعنے جو کچھ باقی رہا وہ اُس کے بھائی نے لیا میراث کے طور پر۔ دُوْنَ اَخِیْہِ میت کے بھائی کے بغیر یعنے اُسے کچھ نہ ملا۔ فَاشْفِنَا پس تشفی کر دے ہماری اور اصل میں شَفَا یَشْفِیْ شِفَاءً مرض دور کرنے کے معنے پر آتا ہے۔ یقال شَفَاہُ من مرضہ شفاءً اے ابرأہ منہ باب ضرب۔ نَصٌّ کے معنے صراحت کرنا اسی لئے نص کے معنے مالا یحتمل الا معنی واحدًا کے ہیں خُلْفٌ کے معنے اختلاف کے ہیں۔ بَحَثْتُ اے فکرت والمراد نظرت غیر مکرۃ۔ عَلَی الْخَبِیْرِ بِہَا سَقَطْتَ علی الخبیر سقطت کے ساتھ متعلق ہے اور مقولہ ہے قول کا۔ بہا کی ضمیر یا طرف قضیۃ کے راجع ہے یا طرف رقعہ کے۔ خَبِیْر کے معنے خبردار اور رازدار۔ ای العالم بحقیقۃ ہذہ المسئلۃ۔ سَقَطْتَ معنے نَزَلْتَ ووَقَعْتَ۔ اور یہ ایک ضرب المثل ہے جو واقف اسرار کے بارے میں بیان کی جاتی ہے۔

وَعِنْدَ ابْنِ بَجْدَتِهَا حَطَطْتُ الَّا اَنِّى مُضْطَرِمُ الْاَحْشَاءِ مُضْطَرٌّ اِلَى الْعَشَاءِ فَاَكْرِمْ مَثْوَاى

ثُمَّ اسْتَمِعْ فَتْوَاىَ فَقَالَ لَقَدْ اَنْصَفْتَ فِى الْاِشْتِرَاطِ وَتَجَافَيْتَ عَنِ الْاِشْتِطَاطِ فَصِرْ مَعِى

اِلَى مَرْبَعِى لِتَظْفَرَ بِمَا تَبْتَغِى وَتَنْقَلِبَ كَمَا يَنْبَغِى قَالَ فَصَاحَبْتُهُ اِلَى ذَرَاهُ كَمَا

حَكَمَ اللّٰهُ فَاَدْخَلَنِى بَيْتًا اَحْرَجَ مِنَ التَّابُوْتِ وَاَوْهَنَ مِنْ بَيْتِ الْعَنْكَبُوْتِ اِلَّا

اَنَّهُ جَبَرَ ضِيْقَ رَبْعِهِ بِتَوْسِعَةِ ذَرْعِهِ فَحَكَّمَنِى فِى الْقِرٰى وَمَطَايِبِ مَا يُشْتَرٰى

اِبْنِ بَجْدَتِهَا اے عالمِ مسئلہ اور بَجْدَةُ الشَّئِ وَبُجْدَتُهٗ حقیقتہٗ وباطنہٗ وابْنُ الْبَجْدَةِ عالمُ الحقیقۃ حَطَطْتُ اے نزلت ماخوذ ہے حَطٌّ سے معنے گرادینا اور کم کردینا اور اتریا۔ بَجْدَةٌ کے معنے اصل اور صحرا اور جنگل۔ اور ابْنُ بَجْدَةٍ کے معنے اصل جاننے والا۔ اِلَّا بمعنے لکن ہے۔ مُضْطَرِمُ الْاَحْشَاءِ یہ اضافت لفظی ہے اے مُضْطَرِمُ الْاَحْشَاءِ اِضْطِرَامٌ کے معنے بھڑکنا یقال ضَرِمَتِ النَّارُ ضَرَمًا وَاضْطَرَمَتْ اے اشتعلت باب سمع مُضْطَرٌّ بمعنے لاچار۔ اَلْعَشَاءُ شام کھانا۔ اَكْرِمْ اے اَحْسِنْ مَثْوٰى وہ جگہ جہاں آدمی ٹھہرے۔ مصدر ثَوِىٌّ و ثَوَاءٌ معنے دیر تک قال تعالٰی مَا كُنْتَ ثَاوِيًا فِى اَهْلِ مَدْيَنَ اَنْصَفْتَ تونے انصاف کیا۔ اصل میں انصاف کے معنے ہیں آدھی چیز یا آدھا حصہ دینا اگر ماخوذ ہو نِصْفٌ سے۔ چونکہ آدھا کرنے میں عدل ہوتا ہے اسواسطے عدل کرنا اس سے مراد ہوتا ہے۔ اور کبھی ماخوذ ہوتا ہے نَصَفٌ سے بمعنے غلام کے۔ اَنْصَفْتُهٗ میں نے اس سے غلام دیا۔ اِشْتِرَاطٌ کے معنے شرط لگانا۔ تَجَافَيْتَ اے تباعدت۔ اِشْتِطَاطٌ کے معنے دریا کا اپنے کنارے سے آگے بڑھنا۔ مراد تجاوز کرنا ماخوذ ہے شَطٌّ سے معنے دریا کا کنارہ جمع شُطُوْطٌ۔ یقال شَطَّ شَطًّا وَشَطَطًا وَشُطُوْطًا اے اَفْرَطَ وتباعد عن الحق باب نصر وضرب۔ مَرْبَعٌ کے معنے گھر جمع مَرَابِعُ۔ لِتَظْفَرَ ظَفِرَ يَظْفَرُ ظَفَرًا کے معنے کامیاب ہونا بصلہ علٰی اور باء دونوں آتا ہے۔ بِمَا تَبْتَغِى اے بما تطلب تَنْقَلِبُ اے تنصرف وترجع كَمَا يَنْبَغِى جیسا کہ چاہیئے۔ اِنْبِغَاءٌ مصدر سے یَنْبَغِى کے سوا اور کوئی صیغہ مستعمل نہیں ہوتا۔ صَاحَبْتُهٗ یعنے میں اسکے ساتھ چلا گیا۔ مجرد میں صَحِبَ يَصْحَبُ صُحْبَةً سمع سے معنے ساتھ ہونا۔ اِلٰى ذَرَاهُ اے الٰی بیتہٖ ذَرًا کے معنے گھر۔ كَمَا حَكَمَ اللّٰهُ یشیر الٰی قولہ تعالٰی وَلٰكِنْ اِذَا دُعِيْتُمْ فَادْخُلُوْا ویحتمل ان یکون معناہ کما قدر اللہ تعالٰی وقضٰی۔ فَاَدْخَلَنِى بَيْتًا وہو مَاْوَى اللَّيْلِ والجمع بُيُوْتٌ۔ اَحْرَجُ اسم تفضیل معنے زیادہ تنگ یقال حَرِجَ الشَّئُ حَرَجًا اے ضاق باب سمع اَلتَّابُوْتُ الصندوق ودوسری لغۃ اس میں التَّابُوَّةُ ہے اس کی جمع تَابُوْتَاتٌ آتی ہے اور اس کی جمع تَابِيْتُ آتی ہے۔ اَوْهَنُ کے معنے زیادہ ضعیف۔ عَنْكَبُوْتٌ کے معنے مکڑی جمع عَنَاكِبُ آتی ہے۔ اَوْهَنُ ماخوذ ہے وَهْنٌ وَوَهْنًا باب ضرب وکرم وحسب اور وَهِنَ وَهَنًا باب سمع تمام بابوں سے بمعنے ضعف آتا ہے۔ اِلَّا بمعنے لکن کے ہے جَبَرَ باب نصر معنے ٹوٹی ہوئی ہڈی کو جوڑنا بعد میں اس کے معنے ہوئے تلافی کرنا۔ اور بدلہ دینے کے معنے پر بھی آتا ہے رَبْعٌ کے معنے گھر جمعہ اَرْبَاعٌ ورِبَاعٌ ورُبُوْعٌ۔ تَوْسِعَةٌ باب تفعیل سے مصدر ہے معنے وسیع کردینا۔ ذَرْعٌ کے معنے سینہ جمعہ اَذْرُعٌ۔ فَحَكَّمَنِى فا تفسیریہ ہے۔ تحکیم مصدر سے معنے مختار بنادینا۔ اور ثالث بنادینا۔ ماخوذ حَكَمٌ سے ہے معنے ثالث اور مختار۔ یہاں مختار بنانے کے معنے میں ہے۔ قِرًى وہ طعام جو مہمان کے سامنے رکھا جاتا ہے۔ باب ضرب۔ مَطَايِبُ جمع ہے مَطْيَبَةٌ کی معنے عمدہ چیز۔ مَا يُشْتَرٰى جو خریدی جاتی۔ اِشْتِرَاءٌ کے معنے خریدنا۔

فَقُلْتُ أُرِيدُ أَزْهَى رَاكِبٍ عَلَى أَشْهَى مَرْكُوبٍ وَأَنْفَعَ صَاحِبٍ مَعَ أَضَرِّ مَصْحُوبٍ فَأَفْكَرَ سَاعَةً طَوِيلَةً ثُمَّ قَالَ لَعَلَّكَ تَعْنِي بِنْتَ نُخَيْلَةٍ مَعَ لِبَأِ سُخَيْلَةٍ فَقُلْتُ إِيَّاهُمَا عَنَيْتُ وَلِأَجْلِهِمَا تَعَنَّيْتُ فَنَهَضَ نَشِيطًا ثُمَّ رَبَضَ مُسْتَشِيطًا وَقَالَ اعْلَمْ أَصْلَحَكَ اللهُ أَنَّ الصِّدْقَ نَبَاهَةٌ وَالْكَذِبَ عَاهَةٌ فَلَا يَحْمِلَنَّكَ الْجُوعُ الَّذِي هُوَ شِعَارُ الْأَنْبِيَاءِ وَحِلْيَةُ الْأَوْلِيَاءِ عَلَى أَنْ تَلْحَقَ بِمَنْ مَانَ وَتَتَخَلَّقَ بِالْخُلُقِ الَّذِي يُجَانِبُ الْإِيمَانَ فَقَدْ تَجُوعُ الْحُرَّةُ وَلَا تَأْكُلُ بِثَدْيَيْهَا ای لاترضع لبنہا بالاجرۃ ثم تأکل منہا ۱۲

أَزْهَى اے أَحْسَنُ مَنْظَرًا وَأَكْثَرُ نَضْرَةً. اس میں زا ہا اور واؤ حروف اصلی ہیں۔ زہی زہوؔ کے معنے سرخ ہوجانا اور سرخی تو خون سے ہوتی ہے اور خون میں زیادہ غضب ہوتا ہے۔ اس واسطے تکبر کے معنے بھی آتا ہے (قاعدہ) اسم تفضیل اگر مِنْ کے ساتھ مستعمل ہو تو اس کا مفرد لانا ضروری ہے۔ نیز اسم تفضیل کا مضاف الیہ یا نکرہ جامدہ ہوگا یا نکرہ مشتقہ ہوگا تو ان دونوں صورتوں میں اسم تفضیل کے موصوف اور مضاف الیہ میں مطابقت ضروری ہے جیسے زَیْدٌ أَفْضَلُ رَجُلٍ وَزَیْدَانِ أَفْضَلُ رَجُلَیْنِ وَہٰؤُلَاءِ أَفْضَلُ رِجَالٍ مگر دوسری صورت میں یعنے جبکہ اسم تفضیل کا مضاف الیہ اسم مشتق ہو ایک جماعت کہتی ہے کہ اگر مطابقت نہ ہو تب بھی جائز ہے۔ اور پہلی صورت میں یعنے جبکہ اسم تفضیل کا مضاف الیہ اسم جامد ہو مُعِدّ کا خلاف ہے اور قولہ تعالیٰ فَلَا تَکُوْنُوْا أَوَّلَ کَافِرٍ بِہٖ اس میں جماعت مخالفہ کے قول کے ساتھ موافقت پائی جاتی ہے۔ جو کہتے ہیں کہ مطابقت ضروری نہیں۔ جبکہ اسم تفضیل کا مضاف الیہ اسم مشتق ہو نیز فرمایا ہم، طَیِّبُوْا أَفَاکِرَمُ طَاعِمٍ وَذَیَّنُوْا ہُمْ جَائِعُوْا أَکْثَرَ جَائِعٍ اس میں بھی مضاف الیہ اسم تفضیل کا نکرہ مشتقہ ہے پھر بھی موصوف اور مضاف الیہ میں مطابقت نہیں۔ رَاکِبٌ سے مراد لِبَا یعنے ہوسی ہے۔ أَشْہٰی کے معنے زیادہ مرغوب۔ شہوت سے اسم تفضیل ہے یہ مفعولیت کی زیادتی کے لئے ہے۔ مَرْکُوْبٌ سے مراد چھوہارا ہے لیکن شیخ الادب نے فرمایا کہ أَزْہٰی لِبَا کیلئے صفت نہیں ہو سکتی بلکہ عکس مراد ہے۔ أَضَرُّ مَصْحُوْبٍ سے مراد ہوسی ہے کیونکہ اس سے صفرا پیدا ہوتا ہے اور ثقیل چیز ہے۔ أَنْفَعُ صَاحِبٍ سے مراد چھوہارا ہے أَفْکَرَ إِفْکَارٌ مصدر سے معنے سوچنا تَعْنِی اے تُرِیْدُ بِنْتَ نُخَیْلَۃٍ کنیت ہے چھوہارے کی۔ نُخَیْلَۃٌ تصغیر ہے نَخْلَۃٌ کے معنے کھجور کا درخت۔ یہ تصغیر شفقت کے لئے ہے۔ سُخَیْلَۃٌ سَخْلَۃٌ کی تصغیر ہے معنے بکری کا بچہ جو سال سے کم عمر کا ہو۔ اس سے بھی کم عمر کا ہو تو اس کو بَہْمَۃٌ کہتے ہیں۔ اس سے بھی کم عمر کا ہو اس کو خَرُوْفٌ کہتے ہیں بَہْمَۃٌ وہ بہادر جس پر غالب ہونے کی کوئی صورت نہ ہو اور بَہْمَۃٌ کی جمع بَہْمٌ وَبِہَمٌ وَبِہَامٌ آتی ہے۔ عَنَیْتُ اے أَرَدْتُ۔ تَعَنَّیْتُ مصدر تَعَنِّیْ سے معنے بہت زیادہ مشقت برداشت کرنا۔ ماخوذ ہے عَنَاءٌ سے مشقت۔ فَنَہَضَ نَشِیْطًا اے قَامَ فَرِحًا ماخوذ نَشَاطٌ سے ہے معنے چھڑ ادینا اور خوشی کے معنے پر بھی آتا ہے کیونکہ اس میں آدمی غم سے چھڑایا جاتا ہے نَشِیْطٌ کے معنے خوش ہونیوالا۔ رَبَضَ اے جَلَسَ جَاثِیًا عَلٰی رُکْبَتِہٖ دَلِیْلٌ عَلَی الْحُذْرِ وَالْغَیْظِ۔ مَرْبِضٌ بکریوں کی بیٹھنے کی جگہ۔ مُسْتَشِیْطًا بھڑکنے والا یعنی غصہ ہو کر۔ أَصْلَحَکَ اللہُ اے أَصْلَحَ اللہُ حَالَکَ نَبَاہَۃٌ اے شَرَفٌ وَرِفْعَۃٌ۔ سمع و نصر و کرم سے آتا ہے صفت کے صیغے نَابِہٌ وَنَبِیْہٌ آتے ہیں۔ معنے رفعت والا اور بلند رتبہ والا۔ عَاہَۃٌ کے معنے آفت شدیدہ اس کے حروف اصلی عین واؤ ہا اور عین یا ہا دونوں ہیں۔ فَلَا یَحْمِلَنَّکَ تجھے آمادہ نہ کرے باب ضرب۔ اس کا فاعل جوعٌ ہے۔ شِعَارُ الْأَنْبِیَاءِ اے لباس الانبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام۔ ہذا ما قالہ مولانا ادریس والانسب ان یقال اے العلامۃ الخاصۃ بالانبیاء علیہم السلام حکمت شاہ غفرلہ۔ حِلْیَۃٌ کے معنے زینت اور حسن ہیئۃ یا مطلق ہیئت جمعہ حُلِی الْأَوْلِیَاءِ وَلِیٌّ کی جمع ہے معنے دوست اور مقرب خداوند تعالیٰ تَلْحَقُ سمع سے ہے معنے مل جانا اور اِلْحَاقٌ کے معنے مل جانا اور ملادینا۔ مَانَ مصدر مَیْنٌ سے معنے جھوٹ بولنا باب ضرب۔ تَتَخَلَّقُ تَخَلُّقٌ مصدر سے معنے عادت ڈالنا۔ ماخوذ ہے خُلُقٌ سے معنے خصلت اور عادت۔ جمع اخلاق۔ یُجَانِبُ مُجَانَبَۃٌ مصدر سے دور ہوجانا تَجُوْعُ جُوْعٌ مصدر سے معنے بھوک لگنا۔ اَلْحُرَّۃُ کے معنے شریف عورت۔ لَا تَأْکُلُ بِثَدْیَیْہَا اے لَا تُرْضِعُ لَبَنَہَا بِالْأُجْرَۃِ ثُمَّ تَأْکُلُ مِنْہَا یہ مَثَلٌ یُضْرَبُ لِلَّذِیْ لَا یَتْنَعُہُ مِنْ صِیَانَۃٍ عِرْضِہٖ بِعِلَّۃِ فَقْرِہٖ ثَدْیٌ کے معنے عورت کی چھاتی یعنے پستان جمعہ أَثْدِیٌ۔

وَتَأْبَى الدَّنِيَّةَ وَلَوِ اضْطُرَّتْ اِلَيْهَا ثُمَّ اِنِّي لَسْتُ لَكَ بِزَبُوْنٍ وَلَا اُغْضِيْ عَلٰى صَفْقَةِ مَغْبُوْنٍ وَهَا اَنَا قَدْ اَنْذَرْتُكَ قَبْلَ اَنْ يَنْهَتِكَ السِّتْرُ وَيَنْعَقِدَ فِيْمَا بَيْنَنَا الْوِتْرُ فَلَا تُلْغِ تَدَبُّرَ الْاِنْذَارِ وَحَذَارِ مِنَ الْمُكَاذَبَةِ حَذَارِ فَقُلْتُ لَهٗ وَالَّذِيْ حَرَّمَ اَكْلَ الرِّبٰوا وَاَحَلَّ اَكْلَ اللِّبَا مَا فُهْتُ بِزُوْرٍ وَلَا دَلَّيْتُكَ بِغُرُوْرٍ وَسَتَخْبُرُ حَقِيْقَةَ الْاَمْرِ وَتَحْمَدُ بَذْلَ اللِّبَاءِ وَالتَّمْرِ فَهَشَّ هَشَاشَةَ الْمَصْدُوْقِ وَانْطَلَقَ مُغِذًّا

تَأْبَى اے تَمْتَنِعُ مِنَ الْخَصْلَةِ الْقَبِيْحَةِ۔ الدَّنِيَّةَ رذیل اور قبیح خصلۃ۔ وَلَوِ اضْطُرَّتْ اے وَلَوْ اُلْجِئَتْ یعنے اگرچہ مجبور کی جائے۔ اِلَيْهَا خصلۃ قبیحہ کے لئے۔ اور شیخ الادبؒ نے لا تاکل بِثَدْيَيْهَا کی یہ تقدیر نکالی ہے۔ کہ لا تاکل شَيْئًا بَدَلَ مَسِّ ثَدْيَيْهَا اور مَسِّ الثَّدْيِهَا اور اور مَسّ الثَّدْيِ کنایہ ہو جائیگا زنا کرنے سے تو مطلب یہ ہوا کہ زنا کے ذریعے نہیں کماتے۔ اور مفہوم وہ پہلی بات ہے جو بغیر تقدیر لگانے کے ہے۔ زَبُوْنٌ اصل میں وہ اونٹنی جو حاملہ ہو اور کوئی اُس سے دودھ دوہے تو لات مارے۔ اور بمعنے بے وقوف مالدار جو عقل کا اندھا گانٹھ کا پورا ہوتا ہے عاجز کو بھی کہتے ہیں۔ زَبْنٌ کے معنے دفع کرنا سب معنوں میں مناسبت پائی جاتی ہے۔ لَا اُغْضِيْ یعنے میں چشم پوشی نہیں کرتا۔ اِغْضَاءٌ مصدر سے کسی سے چشم پوشی کرنا اور درگذر کرنا۔ اصل میں آنکھ بند کرنا۔ صَفْقَةٌ کے معنے اصل میں آواز کرنا ہے۔ تالی بجانا عقد اور معاملہ کرنا۔ مَغْبُوْنٌ کے معنے نقصان پہنچایا ہوا۔ دہوکہ دیا ہوا۔ غَبْنٌ نقصان فی العقل کو اور غَبْنٌ نقصان فی المال کو کہتے ہیں۔ یہاں پہ دونوں معنے صحیح ہیں۔ اور عبارت کی تقدیر یوں ہے عَلٰى صَفْقَةِ مِثْلِ صَفْقَةِ مَغْبُوْنٍ۔ هَا حرف تنبیہ ہے۔ اَنْذَرْتُ مصدر اِنْذَارٌ سے معنے ڈرا دینا۔ قَبْلَ اَنْ يَنْهَتِكَ یعنے پردہ فاش ہونے سے پہلے۔ مصدر اِنْهِتَاكٌ سے معنے پردہ فاش ہو جانا۔ مجرد میں ضرب سے معنے پردہ پھاڑ دینا مراد ہے عزتی کرنا اور آبرو ریزی کرنا۔ هَتِيْكٌ وہ شخص جس کی پردہ دری اور آبرو ریزی کی گئی ہو۔ سِتْرٌ کے معنے پردہ جمع اَسْتَارٌ وسُتُوْرٌ۔ اَلْوِتْرُ اَلْحِقْدُ وَالْعَدَاوَةُ یعنے کینہ بغض اور عداوت اور بمعنے قصاص کے۔ وِتْرٌ کے معنے طاق جو کہ جفت کے مقابلے میں آتا ہے اور تانت جو کمان میں ہوتی ہے۔ جمع اَوْتَارٌ۔ تُلْغِ اِلْغَاءٌ مصدر سے معنے لغو کر دینا۔ بیکار بنا دینا۔ تَدَبُّرٌ کے معنے انجام کو سوچنا۔ حَذَارِ اسم فعل بمعنے امر کے یعنے خوف کر۔ حَذَرٌ سے بمعنے بچنے کے اور خوف کرنے کے۔ اور اگر تُلْغِ کو وُلُوْغٌ سے مانا جائے۔ جس کے معنے ہیں۔ کتے کا منہ ڈالنا کسی چیز میں جس سے مراد ہے پرواہ کرنا۔ تب بھی ٹھیک ہے۔ مطلب یہ ہوگا کہ بے پرواہی نہ کرو۔ مُكَاذَبَةٌ کے معنے جھوٹ بولنا۔ حَرَّمَ تحریم سے معنے حرام کر دینا۔ اَلرِّبٰوا کے معنے سُود۔ رَبٰى يَرْبُوْ کے معنے زیادہ ہونا۔ اسی سے ماخوذ ہے۔ اَرْبٰى يُرْبِيْ اِرْبَاءٌ معنے زیادہ کرنا۔ کقولہ تعالےٰ وَيُرْبِي الصَّدَقَاتِ اسی واسطے رِبٰوا خاص زیادتی کو کہتے ہیں جسکو سود کہتے ہیں مَا فُهْتُ اے مَا تَكَلَّمْتُ زُوْرٌ کے معنے جھوٹ۔ زُوْرٌ کے معنے مائل ہونا یقال زَوِرَ زَوَرًا اے مال وَاعْوَجَّ باب سمع۔ دَلَّيْتُكَ اصل میں دَلَّلْتُكَ تھا۔ آخری لام کو یاء سے بدل دیا۔ مصدر تدلیل سے معنے دلالت کرنا۔ راستہ بتانا۔ بعض نے کہا ہے کہ یہ تَدْلِيَةٌ سے ہے معنے قریب کر دینا۔ غُرُوْرٌ کے معنے دہوکہ دینا۔ باب نصر۔ عبارت کا مطلب یہ ہوا کہ میں نے تجھے دہوکے کی بات نہیں بتائی۔ سَتَخْبُرُ اے سَتَعْلَمُ۔ تَحْمَدُ سمع سے معنے تعریف کرنا۔ بَذْلٌ کے معنے خرچ کرنا۔ لِبَاءٌ پیوسی۔ هَشَّ کے معنے خوش ہوا۔ هَشَاشَةٌ چہرے پر خوشی کے آثار ظاہر ہونا یعنے خوش ہو جانا اَلْمَصْدُوْقُ اَلَّذِيْ اُخْبِرَ بِالصِّدْقِ۔ اِنْطَلَقَ اے ذَهَبَ مُغِذًّا اِغْذَاذٌ مصدر سے معنے تیز تیز چلنا۔ مجرد میں ضرب ونصر سے آتا ہے کہا جاتا ہے کہ غَذَّ النَّبَاتُ جبکہ بارش کی وجہ سے زمین کی قوت نامیہ بڑھ جائے۔ یقال اَغَذَّ فِي السَّيْرِ غَذًّا اے اَسْرَعَ باب نصر وضرب

